(ومن یفسق...الخ) ایک آدمی فاسق ہے دوسرا آدمی اسکوفسق سے روکنے پر قادر نہیں اورایک آدمی اسکے ارتکاب فسق کی شکایت بادشاہ کے سامنے پیش کردیتا ہےاور بادشاہ اس پر تاوان لازم کردیتا ہےتو بھی شکایت لگانے والا ضامن نہ ہوگا۔

(اوقال...الخ) ایک آدمی نے بادشاہ کے سامنے شکایت لگائی کہ فلاں آدمی کے پاس مال آیا ہے، بادشاہ نے اس فلاں سے تاوان لےلیاتواب دیکھیں گے، اگروہ بادشاہ ایسا ہے کہ کبھی تاوان لیتا ہےاور کبھی نہیں لیتا تب تو یہ چغلی لگانے والا ضامن نہ ہوگا، اوراگروہ بادشاہ ایسا ہو جو ہمیشہ تاوان لیتا ہوتواب چغل خور ضامن ہوگا۔

(وکذا...الخ) اگر چغل خور نے بادشاہ کے سامنے ناحق چغلی لگائی جس کی وجہ سے بادشاہ نے اس سے تاوان لےلیا جس کی چغلی لگائی ہےتو امام محمدؒ فرماتے ہیں کہ چغل خور ضامن ہوگا، اورشیخین فرماتے ہیں کہ ضامن نہ ہوگا۔ امام محمدؒ ضمان کے اس لیے قائل ہیں تاکہ چغلخور کوزجروتوبیخ ہوجائے (اور آئندہ ایسی حرکت نہ کرے۔)

(لانہ توسط...الخ) یہ شیخین کی دلیل ہے کہ اس آدمی کا تاوان کی صورت میں جونقصان ہوا ہےاس کا سبب چغل خور ہےاور فاعل مباشر (نقصان کرنے والا) بادشاہ ہےاور بادشاہ فاعل مختار ہے، پس یہاں درمیان میں فاعل مختار کا فعل آگیا لہٰذا سبب کا کوئی اعتبار نہیں کیا جائیگا اور چغل خور ضامن نہ ہوگا۔

(وفی فتح...الخ) اصطبل یا پنجرے کا دروازہ کھولا جس سے جانوراور پرندہ مالک کے ہاتھ سے نکل گیا تو شیخین کے نزدیک اس کھولنے والے پرضمان نہ ہوگا، اورامام محمدؒ کے نزدیک وہ ضامن ہوگا۔

(لھما...الخ) یہ شیخین کی دلیل ہے کہ جانوراور پرندے کے مالک کے ہاتھ سے نکل جانے کا سبب تو یہی کھولنے والا ہے، لیکن مباشر خود جانوراور پرندہ ہے جوکہ فاعل مختار ہے (اپنے اختیار سے جانور بھاگ گیا اور پرندہ اڑگیا) پس یہاں بھی درمیان میں فاعل مختار کا فعل ہے لہٰذا سبب کا اعتبار نہیں کریں گےاور کھولنے والا ضامن نہ ہوگا۔

(ولہ...الخ) یہ امام محمدؒ کی دلیل ہے کہ پرندے کی فطرت ہے کہ وہ ہمیشہ اڑنا چاہتا ہے جب کھولنے والے نے اس کا پنجرہ کھول دیا تو اس نے اسے موقع فراہم کیا کہ وہ اپنی فطرت کے مطابق اڑے لہٰذا قصور کھولنے والے کا ہے پس وہ ضامن ہوگا۔

**قد تم کتاب الغصب بعون اللّٰہ تعالٰی ویلیہ کتاب الشفعۃ ان شاء اللّٰہ تعالٰی**

محمدسلیمان، ۶مئی ۲۰۰۸، ۲۹ربیع الثانی ۱۴۲۹ Email:hearthackerpk@gmail.com,